محترم جناب اراکین شوریٰ ،نگران کابینات ،نگران کابینہ ، مالیات ذمہ داران و گودام ذمہ داران پاکستان

السلام علیکم ورحمۃاللہ وبرکاتہ

الحمد للہ عزوجل دعوت اسلامی ہر سال کھالوں کے حصول میں ترقی کرتی چلی جارہی ہے ،اللہ عزوجل اس کو مزید ترقی و عروج نصیب فرمائے آمین۔

پچھلے کئی سالوں کی طرح اس سال بھی ذمہ داران کھالوں کو نمک لگوانے لیبر اور نمک وغیرہ کے انتظامات کروانے میں مصروف عمل ہیں۔ پچھلے کئی دنوں سے مجلس چرم قربانی کے چند اراکین لاہور ، قصور اور دیگر شہروں کے جدول پر ہیں۔مارکیٹ اور گرمی کے حالات کے پیش نظر کھالوں کی حفاظت کے لیے دل بہت پریشان ہے وہ اس لیے ہے کہ ہمارے بعض ذمہ داران بعض علاقوں میں یہ سوچ رکھتے ہیں کہ تمام کھالیں جمع ہونے پر ہی ایک گاڑی چلا کر کھالیں گودام تک پہنچادیں گے یہ اس وقت ٹھیک تھا جب عید سردیوں میں تھی لیکن اس سال عید گرمیوں میں ہے۔اگرچہ مجلسِ مالیات نے ذمہ داران کی تربیت بھی کی ہے وی سی ڈی بنائی ، مشورے اور تربیتی اجتماعات کیے ہیں۔اس کے ساتھ ساتھ ہر ہر کابینات میں حاضر ہو کر نگران کابینات ، متعلقہ اراکین شوریٰ نگران پاکستان انتظامی کابینہ کی موجودگی میں فائلز ، ڈی وی ڈی پیش کی ہیں جس میں تمام احتیاطیں موجود ہیں۔اگر اس کے مطابق عمل کرنا متعلقہ ذمہ داران کی ہی ذمہ داری ہے۔ گرمی کے معاملات کے پیش نظر مجلس نے 2011 میں 7 ،

2012 میں 22۔2013 میں 34۔2014 میں 96 اور اس سال 106 گودام بنائے گئے ہیں۔اس سے آپ اندازہ لگا سکتے ہیں کہ موسم گرما کے پیش نظر کس طرح اقدامات کیے جارہے ہیں۔

اب اگر کھال اترنے کے فوراً بعد نمک نہ لگا تو فی گھنٹہ 20 سے 25 فیصد قیمت کم ہونے کا اندیشہ ہے۔ بکرا اور میڈھ کو اگر 3 سے 4 گھنٹے تک نمک نہ لگا تو ان کے ختم ہو جانے کا اندیشہ ہے۔

کاش ذمہ داران مدنی مرکز کے طریقہ کار کے مطابق کھال اترنے کے فوراً بعد متعلقہ گودام تک پہنچادیں اور گودام میں کام کرنے والی لیبر کے سَر پر کھڑے ہو کر ہمارے ذمہ داران اپنی موجودگی میں کھال ، میڈھ وغیرہ کو بھرپور نمک لگوائیں تو اس صورت میں کھالیں بچنے کی صورت ہے

**بصورت دیگر کروڑوں کے نقصان کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔**

تمام ذمہ داران کی خدمت میں عرض ہے کہ 3 دن بھرپور نمک لگوانے اور کھالیں بروقت پہنچانے پر توجہ دی جائے ایسا نہ ہو کہ یہ سارا سفر بے کار چلا جائے۔

نگران پاکستان انتظامی کابینہ کی خدمت میں عرض ہے کہ کھالیں بروقت پہنچانے اور نمک لگوانے کے حوالے سے اراکین شوریٰ ، نگران کابینات اور نگران کابینہ سے دوبارہ ارشاد فرمائیں کہ **ذمہ داران اس سلسلے میں بھرپور فالو اپ کریں کہ کھالیں بروقت گودام میں پہنچیں اور بروقت نمک بھی لگے۔**

محمد مزمل عطاری ( مجلس مالیات و مجلس چرم قربانی پاکستان )

22 ، ستمبر 2015